# حضرت شیخ رضی اللہ تعالی عنہ کی وفات کے بعض حالات

حضرت شیخ عارف ربانی جناب سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ صاحب کتاب ہذا کی وفات کے وقت آپکے صاحبزادہ سید
عبدالوہاب نے حضور سے کچھ وصیت چاہی۔ فرمایا خدا کے خوف وطاعت کو لازم کرلو۔ اور اسکے سوا کسی سے امید وبیم نرکھو۔ تمام حاجتیں حق سبحانہ
سپرد کرو۔ اور اسی سے مانگو۔ اسکے سوا کسی پر بھروسا نکرو۔ صرف حق سبحانہ تعالی پر اعتماد کرو۔ توحید۔ توحید۔ توحید۔ سبکا
خلاصہ توحید ہے۔ مرض موت میں فرمایا قلب جب اللہ تعالی سے تعلق کرلیتا ہے تو کوئی شے اس سے خالی اور کوئی چیز اس سے باہر نہیں
ہوتی۔ میں سراپا مغز ہوں جسمیں چھلکا نہیں ہے۔ پھر اپنی اولاد کو فرمایا میرے پاس سے چلے جاؤ۔ میں بظاہر تمہارے ساتھ ہوں اور
باطن میں کسی اور کے ہمراہ ہوں مجھمیں تم میں اور تمام مخلوق میں زمین وآسمان کا فاصلہ ہے مجھکو کسی اور کسی کو مجھپر قیاس نکرو
پھر فرمایا تمہارے پاس تمہارے سوا اور لوگ یعنی فرشتے ہیں۔ انکو جگہ دو اور انکے ساتھ ادب سے رہو۔ اسجگہ بڑی رحمت ہے۔ انپر جگہہ تنگ نکرو
مجھکو آپکے ایک صاحبزادہ نے خبر دی ہے کہ آپ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ وغفر اللہ لی ولکم وتاب علی وعلیکم فرماتے تھے اور یہ کہتے تھے
بسم اللہ تم رخصت کیے گئے نہیں ہو۔ تمام دن کو آپ ایکدن رات تک فرماتے رہے۔ پھر یہ کہا۔ کہ میں کسی چیز کی پروا نہیں رکھتا
نہ فرشتے کی نہ ملک الموت کی۔ اے ملک الموت الگ ہو۔ ہمارا ولی وہ ہے جو ہمیں تیرے سوا دوست رکھتا ہے۔ اسوقت آپ
بلائے۔ یہ اسدن کا ذکر ہے جسکی شام کو وفات پائی۔ آپکے ایک صاحبزادہ نے اسوقت کی حالت پوچھی۔ جواب دیا کہ اسوقت مجھسے کوئی
شخص کسی قسم کا سوال نکرے۔ میں وہی ہوں۔ اللہ تعالی کے علم میں پلٹیاں کھارہا ہوں۔ آپ نے اپنے صاحبزادہ سید عبدالعزیز
سے کہا تم سوتے ہو یا بیدار ہو مجھمیں فنا ہوجاؤ۔ بیدار ہوجاؤگے۔ میں آپکے پاس ایسی حالت میں گیا کہ آپکی اولاد کی ایک جماعت
موجود تھی۔ اور آپکے صاحبزادہ سید عبدالعزیز آپکے ملفوظات لکھتے جاتے تھے۔ ارشاد فرمایا۔ کاغذ عفیف کو دیدو۔ میں نے لیا اور
یہ لکھا۔ سیجعل اللہ بعد عسر یسرا یعنی عنقریب اللہ تعالی مشکل کے بعد آسانی کریگا۔ اخبار صفات کو جسطرح آچکے ہیں حاکم بناؤ۔
حکم متغیر ہوتا ہے علم نہیں بدلتا۔ حکم منسوخ ہوتا ہے علم منسوخ نہیں ہوتا۔ اور نہ حکم تابع ہے الہیکا علم اسکے حکم کے ساتھ ہے۔ آپکے
صاحبزادوں سید عبدالرزاق اور سید موسے نے مجھے خبر دی کہ آپ دونوں ہات دراز فرماکر یہ کہتے تھے وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ
وبرکاتہ۔ آؤ۔ اور اس صف میں داخل ہوجاؤ۔ میں تمہارے پاس آتا ہوں۔ اور یہ بھی فرماتے تھے کہ نرمی اور مہربانی کرو
پھر آپکے پاس حق کے ساتھ موت کی بیہوشی آگئی۔ اسوقت آپ یہ فرماتے تھے کہ میں اس خدا کی مدد چاہتا ہوں جو زندہ
اور قائم رہنے والا ہے کبھی نہ مریگا۔ اور نہ اسے فوت ہونیکا خوف ہے سبحان من تعزز بالقدرۃ وقہر عبادہ بالموت۔
(یعنے وہ پاک ذات ہے جو اپنے قدرت کے باعث غالب اور موت کے سبب اپنے بندوں پر قاہر ہے) لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ
مجھکو آپکے صاحبزادے سید موسے نے خبر دی کہ لفظ تعزز آپکی زبان سے اچھی طرح ادا نہوا۔ بار بار اسے کہتے رہے یہانتک کہ ادا کردیا۔
آواز بڑھائی اور تشدید اچھے طور پر نکالا۔ اور یہ لفظ آپکی زبان سے درست ہو کر نکلا۔ پھر فرمایا اللہ اللہ اللہ اسکے بعد آپکی آواز پست ہوگئی
زبان تالو کو لگ گئی۔ اور انتقال فرمایا۔ خدا آپ سے رضامند ہو۔ اور انکو اپنے سے رضامند رکھے پھر ہمیں اور انہیں قدرت والے
بادشاہ کے پاس اچھے ٹھکانے میں جمع کردے۔ والحمد للہ رب العالمین وصلوات اللہ علے سید الانبیاء ومقدم الشفعاء محمد

صلے اللہ علیہ وعلے آلہ واصحابہ اجمعین **تمام شد**